3۔ معمارقوم (Nation Builder) ملک وقوم کی تعمیر وتشکیل میں معلم کے غیر معمولی کردار کے مدنظر اسے معمار قوم کہا جاتا ہے۔

4۔ خالق اور تسہیل کار علم (Creator and Facilitator)

نظریہ تعمیریت (Constructivism) کے مطابق معلم کو علم فراہم کرنے والی شخصیت کے طور پر نہ دیکھتے ہوئے طلبا کے اکتساب (Learnig) کے لیے درکار خوشگوار ماحول ووسائل اور اکتسابی تجربات کا منظّم انعقاد کرنا ہوتا ہے اسی لیے اسے تسہیل کار علم(Facilitator of Knowledge) کہتے ہیں۔ چونکہ معلم کتابی علم کو جوں کا توں طلبا کے سامنے پیش نہیں کرتا بلکہ وہ ان نکات میں اپنے تجربات اور سابقہ علم کی آمیزش کرتے ہوئے طلبا کی ضروریات کے مطابق انہیں ترتیب دیتا ہے اس لیے وہ ایک خالق (Creator) کا فریضہ بھی انجام دیتا ہے۔

5۔ تدریسی امدادی آلات (Teaching Aids)

درسی کتاب (Text Book) تختہ سیاہ (Black Board) مختلف قسم کے چارٹس اور ماڈل وغیرہ اپنے مضمون کے مختلف تصورات کو واضح کرنے میں مدد کرتے ہیں اس لیے انہیں تدریسی امدادی وسائل کہا جاتا ہے۔

6۔ نصاب کا معملہ (Curriculum Transaction)

نصاب کے نکات کی منصوبہ بندی، پیش کشی اور اس کی تدریس تک کے عمل کو مجموعی طور پر نصاب کا معاملہ (Curriculum Transaction) کہا جاتا ہے۔

## 5.10 اکائی کے اختتام کی سرگرمیاں Unit End Activities

(الف) معروضی سوالات

1۔ تدریس ایک مقدس ــــــــــــــ ہے

(a) دھندا (b) پیشہ (c) دولت کمانے کا ذریعہ (d) غلامی

2۔ کسی ملک وسماج کے مستقبل کا دارومدار اصلاً ـــــــــــــ پر ہوتا ہے۔

(a) قدرتی وسائل (b) مالی وسائل (c) بچوں کی صحیح تعلیم وتربیت (d) سائنسی ترقی

3۔ پیشہ تدریس کا حق ادا کرنے کے لئے معلم کے پاس ـــــــــــ اور ـــــــــــ ضروری ہیں۔

(a) غیر معمولی ذہانت اور منظّم منصوبہ مندی (b) پیشہ ورانہ اہلیتیں اور پابندی عہد

(c) افسران کی فرمانبرداری اور سماجی خدمت (d) سیاسی اثر ورسوخ اور سماجی حیثیت

4۔ معلم کی پیشہ ورانہ اہلیتو ں میں نفس مضمون پر عبور، تدریسی امدادی آلات کی تیاری واستعمال اور ـــــــــــ شامل ہیں۔

(a) سرپرستوں سے گہرے تعلقات (b) پیشہ ورانہ تنظیموں سے تعلق

(c) پرمغز مضامین کی اشاعت (d) نصاب کا معملہ

5۔ تدریسی امدادی آلات ـــــــــــ قسم کے ہوتے ہیں۔

(a)4 (b)3 (c)5 (d)6

6۔ کمرہ جماعت کے تعاملات (Interaction) میں جمہوری اقدار کا خیال رکھنے کا مطلب ہے

(a) معلم صرف اپنی بات پیش کرے

(b) طلبا آپس میں گفتگو کرتے رہیں

(c) بامعنی پیش کشی کے لیے ہر ایک کو موقع ملے

(d) طلبا نمائندوں کو موقع ملے

7۔ طلبا کے درمیان تعاملات کے لیے معلم کی حوصلہ افزائی اور۔۔۔۔۔۔غیر معمولی کردار ادا کرتی ہیں۔

(a) رہنمائی (b) خاموشی (c) عدم موجودگی (d) نظر

8۔ اپنے پیشے کے لیے اپنے آپ کو وقف کرنے کے احساس کو۔۔۔۔۔کہتے ہیں۔

(a) پیشہ ورانہ استعداد (b) پیشہ ورانہ دلچسپی (c) پیشہ ورانہ مہارت (d) پیشہ ورانہ پابندی عہد

9۔ معلم کی پابندی عہد (Commitment) کا سب سے پہلا اور اہم ترین علاقہ۔۔۔۔۔۔ہیں۔

(a) افراد خاندان (b) اسٹاف کے ارکان (c) طلبا (d) سرپرستان طلبا

10۔ ۔۔۔۔۔کو بچوں کے لیے بہترین مثالی شخصیت (Role Model) بننے کی کوشش کرنی چاہیے۔

(a) معلم (b) صدر مدرس (c) سیاسی رہنما (d) فلمی اداکار

## (ب) مختصر جوابی سوالات

1۔ تدریس کو ایک پیشہ کیوں کہا جاتا ہے؟

2۔ معلم کی پیشہ ورانہ اہلیتیں (Professional Competencies) کون کون سی ہیں؟

3۔ معلم کو اپنے مضمون پر عبور حاصل کرنے کے لیے کیا کرنا چاہیے؟

4۔ تدریسی امدادی آلات کی خوبیاں بیان کیجیے۔

5۔ تدریسی امدادی آلات کی قسمیں کون کون سی ہیں؟

## (ج) طویل جوابی سوالات

1۔ معلم کو معمار قوم کیوں کہا جاتا ہے؟ مستقبل کے سماج کی تعمیر و تشکیل میں معلم کے کردار کی تفصیل سے وضاحت کیجیے۔

2۔ دور حاظر میں معلم کی عزت و احترام میں کمی کیوں محسوس کی جا رہی ہے؟ ملک و سماج مین معلم کے مقام میں بہتری لانے کے لیے کیا کیا اقدامات کیے جانے چاہیے؟

3۔ معلم کا اپنے مضمون پر عبور حاصل کرنا کیوں ضروری ہے؟ اس سلسلے میں معلم کو کن روایتی اور جدید وسائل سے استفادہ کرنا چاہیے؟

4۔ تدریسی امدادی آلات سے کیا مراد ہے؟ معلم کو ان آلات کا استعمال کیوں کرنا چاہیے؟ تدریسی امدادی آلات کی خوبیاں بیان کرتے ہوئے بتائیے کہ ان کا موثر استعمال کس طرح کیا جاتا ہے؟

## 5.11 سفارش کردہ کتابیں (Suggested Books)


- Jamal Sajid (2012).Education in Emerging Indian society. Delhi,
- Shipra Mrunalini .T(2015) Philosophical Foundations of Education .Hyderabad, Neel Kamal publications publishers
- Lachanna G et.al(2015)Foundations of Education,Hyderabad Neel kamal publishers
- Ghanta (2004)Foundations of Educations , Hyderabad Neel Kamal
- Vanaja M et.al(2011) value oriented Education,Hyderabad :Neel Kamal
- Value Education Google weblight .com
- Education _General Knowledge
- www.gktoday.in>blog>importance
- https://en.m.wikipedia.org wiki valuechildren,deccan Herald
- Brahma Kumar Nikung(2014)august 03,sunday value.education for
- Sanjna vij(2010)december 08,crisis of values _who is responsible..